آیات نمبر 31 تا 40 میں اطاعت گزار لوگوں کے صلہ کی طرف اشارہ کہ وہ اپنے چھوٹے سے چھوٹے عمل کا بھی اجر پائیں گے۔ اس دن اللہ کی اجازت کے بغیر کوئی کسی کے لئے سفارش نہیں کر سکے گا۔

اِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ مَفَازًا ﴿۳۱﴾ اس کے برعکس پرہیزگاروں کے لئے یقیناً بڑی کامیابی کا
دن ہو گا حَدَآئِقَ وَ اَعْنَابًا ﴿۳۲﴾ وَّ كَوَاعِبَ اَتْرَابًا ﴿۳۳﴾ وَّ كَاْسًا دِهَاقًا ﴿۳۴﴾ ان
کے لئے باغات ہوں گے ، انگور اور ہم عمر دوشیزائیں ہوں گی اور مشروبات سے
بھرے چھلکتے ہوئے جام ہوں گے لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّ لَا كِذّٰبًا ﴿۳۵﴾ وہاں
نہ کوئی بے ہودہ بات سنیں گے اور نہ کوئی جھوٹ جَزَآءً مِّنْ رَّبِّكَ عَطَآءً
حِسَابًا ﴿۳۶﴾ یہ صلہ ہو گا آپ کے رب کی طرف سے ، ان کے اعمال اور اللہ کی
مشیت اور فضل کے عین مطابق رَّبِّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ مَا بَيْنَهُمَا
الرَّحْمٰنِ لَا يَمْلِكُوْنَ مِنْهُ خِطَابًا ﴿۳۷﴾ اس نہایت مہربان ہستی کی طرف سے جو
آسمانوں اور زمین کا اور ان کے درمیان ہر چیز کا رب ہے، لیکن اس دن کسی کی یہ مجال
نہ ہو گی کہ اس کے سامنے بات کر سکے يَوْمَ يَقُوْمُ الرُّوْحُ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا
لَّا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَ قَالَ صَوَابًا ﴿۳۸﴾ اس دن فرشتے اور
جبریل امین، سب اُس کے حضور صف بستہ کھڑے ہوں گے، اُس دن وہی بول سکے گا
جسے رحمٰن اجازت دے اور وہ بات بھی صحیح کہے ذٰلِكَ الْيَوْمُ الْحَقُّ فَمَنْ
شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ مَاٰبًا ﴿۳۹﴾ یہ وہ دن ہے جس کا واقع ہونا بالکل یقینی ہے، سو یہی

وقت ہے جو چاہے اپنے رب کے پاس اپنا اچھا ٹھکانہ بنالے یہ دنیا کی زندگی ہی ہے جس
میں آخرت کی تیاری کی جاسکتی ہے، اس کے بعد کوئی موقع نہیں ملے گا اِنَّآ اَنْذَرْنٰكُمْ
عَذَابًا قَرِيْبًا ۖ يَّوْمَ يَنْظُرُ الْمَرْءُ مَا قَدَّمَتْ يَدٰهُ وَيَقُوْلُ الْكٰفِرُ يٰلَيْتَنِيْ
كُنْتُ تُرٰبًا ﴿40﴾ ہم نے تمہیں ایک بہت جلد آنے والے عذاب سے خبر دار کر دیا
ہے، جس روز انسان وہ سب کچھ دیکھ لے گا جو اس کے ہاتھوں نے آگے بھیجا ہے اور
ہر کافر پکار اٹھے گا کہ کاش آج میں کسی طرح مٹی ہو جاتا رکوع [2]